فارس پر کرمان کا بھی اضافہ ہوگیا۔ اس نے فارس و کرمان پر قابض و متصرف ہو کر خودمختاری کا اعلان کیا۔ اس میں سنہ۔ ۷۵۹ھ تک حکومت رہی۔ حافظ شیرازی مشہور شاعر اسی خاندان کے بادشاہ شجاع نامی کے دربار میں عزت کا مرتبہ رکھتے تھے۔

**ترکمانان قراقونلی آذربائیجان:** یہ بھی مثل جلائر خاندان کے مغلیہ افواج کی سرداری رکھتے تھے۔ اس خاندان نے آذربائیجان میں نہروان کے جنوبی ملکوں میں اپنی حکومت قائم کی اور سنہ۔ ۷۸۰ھ سے سنہ۔ ۸۷۴ھ تک حکمران رہے۔ ان میں قرایوسف ترکان بہت مشہور ہے۔ ان لوگوں سے آق قونلی ترکمانوں نے حکومت چھین لی۔ قراقونلی کے معنی سیاہ بھیڑ کے ہیں۔ یہ لوگ اپنے جھنڈے پر سیاہ بھیڑ کی تصویر بناتے تھے۔ اس لئے ان کو قراقونلی کہا جاتا ہے۔ اسی طرح آق قونلی کے معنی سفید بھیڑ کے ہیں جو لوگ سفید بھیڑ کی تصویر اپنے جھنڈے پر رکھتے تھے، وہ آق قونلی کہلائے۔

**آق قونلی خاندان:** آق قونلی ترکمانوں نے بھی دیار بکر کے نواح میں اپنی ریاست سنہ۔ ۷۸۰ھ میں قائم کر لی تھی۔ انہوں نے سنہ۔ ۸۷۴ھ میں قراقونلی ترکمانوں کو آذربائیجان سے بالکل بے دخل کر کے اپنی حکومت تمام آذربائیجان و دیار بکر پر قائم کر لی تھی مگر سنہ۔ ۹۰۷ھ میں شاہ اسماعیل صفوی نے ان کی سلطنت کو مٹا کر تمام ممالک پر قبضہ کر لیا۔

**دولت صوفیہ:** سنہ۔ ۸۰۴ھ میں جب بمقام انگورہ تیمور کو فتح حاصل ہوئی تو بہت سے ترک تیموری لشکر نے گرفتار کر لئے۔ بعد فتح ان قیدیوں کو لئے ہوئے تیمور شیخ صفی الدین اردبیلی کی خدمت میں حاضر ہا۔ شیخ صفی الدین اپنے آپ کو امام موسیٰ کاظم کی اولاد میں سے ستاتے تھے مگر سنی مذہب رکھتے تھے۔ تیمور نے اسی وقت ترک قیدیوں کو آزاد کر دیا۔ قیدیوں نے آزاد ہو کر شیخ کے ہاتھ پر بیعت کی اور شیخ کی خدمت میں رہنے لگے۔ تیمور اردبیل سے چلا گیا لیکن شیخ کے گرد سر فروش خدام کا ایک مجمع کثیر فراہم ہو گیا اور نسلاً بعد نسل شیخ کی اولاد کے ساتھ ان ترک مریدوں کی اولاد نے وفاداری کا اظہار کیا حتیٰ کہ شیخ کی اولاد میں اسماعیل صفوی کو بادشاہ بنا کر چھوڑا۔ اسماعیل صفوی شیعہ عقیدہ رکھتا تھا۔ سنہ۔ ۹۰۳ھ میں وہ ایران کے بعض شہروں پر قابض و متصرف ہوا اور پھر رفتہ رفتہ تمام ملک ایران پر قابض ہو گیا۔ سنہ۔ ۹۲۰ھ میں سلطان سلیم عثمانی نے اس کو مقام خالدران پر جو تبریز سے بیس فرسنگ کے فاصلہ پر ہے، شکست فاش دی اور صفوی سلطنت کے بعض مغربی صوبوں کو اپنی حکومت میں شامل کر کے شام و مصر کی طرف متوجہ ہو گیا۔ اسماعیل صفوی اس شکست کے بعد دس سال تک زندہ رہا۔ اس کے بعد اس کی اولاد میں ایران کی حکومت و سلطنت جاری رہی۔ یہاں تک کہ سنہ۔ ۱۱۴۸ھ میں نادر

شاہ ایرانی نے اس خاندان کا خاتمہ کر کے اپنی حکومت قائم کی۔ اس کے بعد ایران و افغانستان پر پٹھانوں کی حکومت قائم ہوئی پھر ایران میں سلطنت قاچار شروع ہوئی۔ افغانستان اب تک پٹھانوں کے قبضہ میں ہے۔

**اجمالی نظر:** حکمران خاندانوں اور اسلامی حکومتوں کی مندرجہ بالا فہرست کے مطالعہ کرنے کے بعد یہ جلد دوم ختم ہو رہی ہے۔ جلد سوم کے مطالعہ کرنے والے کے دماغ میں سلطنت اسلامیہ کی نئی طرز کا ایک خاکہ قائم ہو سکے گا اور یہ اندازہ کر سکے گا کہ کس کس زمانے میں کون کون سا خاندان کہاں کہاں حکمران تھا۔ اس اجمال علم و واقفیت کے بعد خلافت عباسیہ کے خاتمہ تک اس کی پوری حالت اور ترقی و تنزل کا صحیح اندازہ ہو سکے گا۔ ادھر آئندہ جلد سوم میں انہیں خاندانوں کے جو حالات بیان ہونے والے ہیں، ان کے سمجھنے میں یہ فصل مطالعہ کرنے والے کی بے حد امداد کرے گی۔

(الحمدللہ) تاریخ اسلام جلد دوم ختم ہوئی

جواد احمد

